# MASALA
## TV FOOD MAG




Volume 7 - Issue 69 April 2015

# Content



# Editorial

محترم قارئین

السلام وعلیکم!

دنیا بھر میں 1950ء سے ہر سال 7 اپریل کے دن کو صحت کے عالمی دن کے طور پر منایا جاتا ہے۔ عالمی ادارہ صحت ہر سال اس دن کے موقع پر ایک خاص موضوع کا اعلان کرتا ہے اور پھر ساری دنیا میں اس دن کی مناسبت سے عام لوگوں تک شعور و آگہی کی فراہمی کے لیے خصوصی سیمینارز اور فورمز کا اہتمام کیا جاتا ہے۔ رواں برس کے لئے عالمی ادارہ صحت نے عالمی یوم صحت کے لئے ''کھانے کی حفاظت' فارم سے پلیٹ تک'' کا موضوع تجویز کیا ہے۔

ایک محتاط اندازے کے مطابق غیر محفوظ کھانے کی وجہ سے سالانہ 2 لاکھ افراد اپنی قیمتی جانوں سے ہاتھ دھو بیٹھتے ہیں۔ فارم سے ہم تک جو خوراک پہنچتی ہے اس حوالے سے گلوبلائزڈ نئے خطرات مسلسل اُبھر رہے ہیں۔ نقصان دہ جراثیم' وائرس اور کیمیائی مادوں پر مشتمل جو خوراک ہم تک پہنچتی ہے وہ اسہال سے لے کر سرطان تک سمیت 200 سے زائد بیماریوں کا سبب بن رہی ہے۔ ضروری ہماری اس بات سے آگاہی ہے کہ ہم جو کھانا کھا رہے ہیں وہ کس حد تک محفوظ ہے۔

سبزی' پھل' اجناس اور دیگر اشیائے ضروریہ کو محفوظ انداز میں لوگوں تک پہنچانا حکومت کی ذمہ داری ہے' یہ وہ مسئلہ ہے جس کا حل عوام کے بس کی بات نہیں۔ عوام اپنے حد تک صرف نقصان دہ بازاری کھانوں کے استعمال سے گریز کر سکتی ہے۔

ایک سروے کے مطابق اس وقت دنیا میں 60 فیصد لوگوں کی خوراک غیر محفوظ اور غیر معیاری ہے۔ مناسب' متوازن' صحت بخش اور معیاری خوراک ہر عمر کے افراد کی صحت مند نشوونما اور بیماریوں سے تحفظ کے لئے ناگزیر ہے۔ معیاری غذا انسان میں عزم و حوصلہ' قوت و توانائی اور حرکت و امنگ پیدا کرتی ہے۔ ناقص' غیر متوازن اور غذائیت سے عاری خوراک سے انسان مختلف قسم کی بیماریوں' ذہنی و جسمانی معذوریوں اور ناامیدی و مایوسیوں کا شکار ہو سکتا ہے۔ نسل انسانی کی بقاء و تسلسل اور پیداواری سرگرمیوں کے لئے صحت مند اور توانا افراد کی ضرورت ہوتی ہے جو وہ صرف معیاری و متوازن خوراک کے ذریعے پوری کر سکتے ہیں۔ معیاری افرادی قوت میں کمی قومی قوت عمل کو مضمحل کر دیتی ہے جس کے نتیجے میں پیداواری سرگرمیاں ماند پڑ جاتی ہیں' جس سے مجموعی قومی پیداوار متاثر ہوتی ہے اور قومی معیشت پر بڑے اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ معاشی ابتری اور سماجی بدامنی مل کر سیاسی عدم استحکام پیدا کرتے ہیں اور یوں گوناں گو مسائل کا شکار قوم مایوسی' نا اُمیدی' فکری انتشار اور داخلی عدم استحکام میں مبتلا ہو کر قومی بقاء و سلامتی کے سنگین مسائل سے دوچار ہو جاتی ہے۔ معاشی ترقی اور تحفظ خوراک ترقیاتی عمل میں ایک دوسرے کے معاون و مددگار ہوتے ہیں۔ اس طرح قومی تحفظ خوراک کا مسئلہ دراصل قومی سلامتی کا معاملہ قرار پاتا ہے' لہٰذا اس اہم مسئلے کی جانب انتہائی توجہ وقت کا اہم تقاضا نظر آتا ہے۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی' ایڈیٹر۔ شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ نصر خان' اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد
سینئر ویژولائزر۔ سید نبیل احمد' ڈیزائنر۔ یوسف رضوی' عکاسی۔ حارث عثمانی' احسن قریشی' ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv ۔ فون: 03333222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ۔ 10/11' حسن علی اسٹریٹ' بمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 74000 پاکستان یو۔اے۔این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
مزید معلومات کے لئے: shanaz.ramzi@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے: http://www.masala.tv/masalamag/

# ہرا دھنیا' دے کھانوں کو لُطف اور ذائقہ

## کھانا پیش کرتے ہوئے ہرے دھنیے کے پتے شامل کر کے کھانوں کا انداز بہتر کیا جاتا ہے

ہرا' ہرا' ہرا دھنیا' جس دیسی کھانے میں شامل ہو اس کی شان بڑھ جاتی ہے اور وہ کھانے کے ذائقے کو لذیذ بناتا ہے۔ ہرے دھنیے کی سرسبز اور تروتازہ پتیاں نہ صرف دیکھنے والوں کی نگاہوں کو تراوٹ بخشتی ہیں بلکہ یہ غذا کا بھی اہم جزو ہیں۔ اس کا بیج پیس کر بطور خشک مصالحہ تقریباً ہر دیسی کھانے میں استعمال ہوتا ہے۔

ہرے دھنیے کا اصل وطن وسط ایشیاء کے علاقے ہیں جہاں سے یہ جنوبی یورپ پہنچایا گیا' پھر برِاعظم ایشیاء' ایران اور ترکی کے ساتھ ساتھ ہندوستان اور پاکستان میں اسے ہاتھوں ہاتھ لیا گیا۔ قبل ازیں ہرا دھنیا خودرو پیداوار کے طور پر مصر کی تہذیب میں دریافت کیا گیا تھا جہاں اس کی پتیاں چوڑی' خوشبو تیز اور ذائقے میں کسیلا پن نمایاں تھا' بعد ازاں افریقہ اور سوڈان کے علاقوں میں ہرے دھنیے کی کاشت کی گئی اور برطانوی علاقوں میں اس کا بھرپور استعمال کیا گیا۔

بائبل میں منا (manna) کے عنوان سے ہرے دھنیے کا تذکرہ کیا گیا ہے جس کا مطلب ہے ''سبز رنگ کی پتیاں''۔ ہرا دھنیا جنوبی یورپ اور شمالی افریقہ سے بھارت' جنوبی امریکہ اور پھر مراکو تک پہنچا۔ برطانیہ میں اسے رومیوں نے متعارف کرایا' جہاں یہ انگریزی غذاؤں کا لازمی جزو بن کر رہ گیا۔ چین میں بھی ہرے دھنیے کو بڑے پیمانے پر کاشت کیا جاتا ہے۔

دھنیے کا نام فرانسیسی لفظ کوریندر (coriandre) سے لیا گیا ہے۔ لاطینی میں اسے کونیاناڈرم (conianadram) سے منسوب کیا گیا ہے۔ بھارت میں اس کو دھنیا اور جارجیا میں کنٹرزا کہتے ہیں۔ ہسپانوی زبان میں ہرے دھنیے کو سلانٹرو (cilantro) کہتے ہیں۔

دھنیا کے پتے تازہ حالت میں سلاد اور ترکاریوں میں استعمال ہوتے ہیں۔ اس کا استعمال برصغیر پاک و ہند میں چٹنی میں ہوتا ہے۔ اس کے پتوں کو پکے ہوئے کھانوں پر بطور سجاوٹ استعمال کیا جاتا ہے' بطور خاص دالوں میں اس کے پتے لُطف دے جاتے ہیں' تاہم عموماً انہیں پکانے کے دوران کھانوں میں نہیں ڈالا جاتا بلکہ کھانا پیش کرتے ہوئے اس کے پتے شامل کر کے کھانوں کا انداز اور ذائقہ دونوں بہتر کیا جاتا ہے۔ دھنیے کے بیج کو پیس کر استعمال کیا جاتا ہے جب کہ اس کی جڑیں زیادہ تر بھارتی اور تھائی ڈشوں میں استعمال ہوتی ہیں۔

طبّی ماہرین دھنیے کے استعمال کا مشورہ دیتے ہیں۔ ماہرین کے مطابق جن مریضوں کی بھوک ختم ہو جاتی ہے اُن کی بھوک کی اشتہاء بڑھانے کے لئے ہرے دھنیے کی چٹنی یا اُس کی پتیاں نہایت بہترین ہیں۔ تھکاوٹ دُور کرنے' جوڑوں کے درد اور نیند نہ آنے کے امراض میں اس کا استعمال مفید ہے۔

طبّی ماہرین کے مطابق ہرے دھنیے کا استعمال جسمانی نظام' فشارِ خون اور ہڈیوں کے امراض میں مبتلا افراد کے لئے نہایت فائدہ مند ثابت ہو سکتا ہے۔ دھنیے کے بیج پانی میں اُبال کر پینے سے ہڈیوں کے بھُربھرے پن کے مرض میں افاقہ ہوتا ہے۔ غذا میں دھنیے کا استعمال خون میں چکنائی کی سطح کم کر کے دل کے امراض سے محفوظ رکھتا ہے۔ ہلدی میں دھنیے کا جوس ملا کر چہرے پر لگانے سے چہرے کے داغ دھبوں اور کیل مہاسوں سے نجات حاصل کی جا سکتی ہے۔ ■

# سائنس اور صحت

جدید سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں سامنے آنے والی رپورٹ اور خبروں پر مشتمل سلسلہ

## دانتوں کو کیڑا لگنے سے بچائیں

دانتوں کو کمزوری، پیلاہٹ اور کیڑا لگنے سے بچانا ہو تو میٹھے کو کبھی بھی علیحدہ سے مت کھائیں بلکہ اسے کھانے کے ساتھ کھائیں تاکہ آپ کے دانت تحلیل ہونے سے بچے رہیں۔ فلاس (مسوڑھوں کی صفائی کے لئے باریک دھاگہ) کا ضرور استعمال کریں کیونکہ یہ دانتوں کی جڑوں میں جاکر مسوڑھوں کی صفائی کرسکتا ہے۔ زبان کی صفائی بھی دانتوں کی صحت کے لئے ضروری ہے۔ اسے بھی نرمی کے ساتھ برش کی مدد سے صاف کریں ورنہ اس پر جرثوموں کی تہہ جم جائے گی جو منہ، دانتوں کی بیماریوں اور سانس کی بدبو کا سبب بنے گی۔ کھانے میں موجود قدرتی میٹھا دانتوں پر جم جاتا ہے اور جب جراثیم اس کے ساتھ عمل کرتے ہیں تو دانتوں کے اُوپر کی حفاظتی تہہ گھلنا شروع ہوجاتی ہے لہٰذا صبح اُٹھ کر ناشتے سے پہلے دانت صاف کریں تاکہ جراثیموں اور میٹھے کو ملنے کا موقع نہ ملے۔

## پنیر کم کھائیں

پیزا اور پنیر والے برگرز کھانے کے شوقین افراد کے لئے ایک اہم خبر یہ ہے کہ پنیر کا روزانہ استعمال مثانے کے سرطان کا باعث بن سکتا ہے۔ ماہرین صحت کا کہنا ہے کہ روزانہ 35 گرام سے زائد پنیر مثانے کے سرطان کے خطرے کو دوگنا کردیتا ہے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ وہ افراد جو نباتاتی چکنائی کے بجائے حیاتیاتی چکنائی استعمال کرتے ہیں اُن میں سرطان کے مرض کا خطرہ زیادہ ہوتا ہے جبکہ غذا میں زیتون کے تیل، مچھلی اور سبزیوں کا استعمال سرطان سے محفوظ رکھنے میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔

## ذیابیطس سے بچنا ہے تو دہی ضرور کھائیں

اگر آپ کو دہی کھانے کا شوق نہیں تو فوری طور پر اسے اپنی غذا کا حصہ بنالیں کیوں کہ اس کا روزانہ کا استعمال آپ کو بچائے گا ذیابیطس جیسے موذی مرض سے۔ ہارورڈ اسکول آف پبلک ہیلتھ میں کی جانے والی ایک تازہ تحقیق میں یہ بات سامنے آئی ہے کہ دہی کا روزانہ استعمال ذیابیطس کے خطرے سے محفوظ رکھ سکتا ہے۔ تحقیق کاروں نے دہی کو ایک صحت مند غذا قرار دیتے ہوئے کہا کہ روزانہ 28 گرام دہی کھانے سے ذیابیطس کے خطرے کو تقریباً 20 فیصد تک کم کیا جاسکتا ہے۔ رپورٹ کے مطابق ایک لاکھ 49 ہزار افراد کی طرز زندگی اور طبی تاریخ کے اعداد وشمار اور معلومات سے پتا چلا ہے کہ روزانہ باقاعدگی سے دہی کا استعمال کرنے والوں میں ذیابیطس کی دوسری قسم کا خطرہ کم ہوتا ہے۔ تحقیق کاروں کا کہنا ہے کہ تحقیق میں زیادہ مقدار میں دہی کھانے کا ذیابیطس کے کم خطرے کے ساتھ گہرا تعلق ظاہر ہوا ہے۔ ■



# روحانی مسیحا

## معروف روحانی اسکالر ایس۔ این۔ قادری
## ستاروں کی گردش ہو یا حاسدوں کی بندش

### آپ کے مسائل کا قرآنی، اسلامی اور روحانی حل پیش کرتے ہیں

**رشیدہ جمیل (سیالکوٹ)**

قادری صاحب! میری بیٹی کی عمر 22 سال ہو چکی ہے کالج میں بھی پڑھتی ہے اسکی کوئی سہیلی نہیں بنتی تھی تنہا تنہا رہتی تھی اور رشتے میں بھی رکاوٹ تھی رشتے آتے ہی نہیں تھے میں بہت پریشان تھی آپ سے موبائل پر رابطہ کر کے مسئلہ بیان کیا تو آپ نے مجھے لوح مراد بھیجی اور وظیفہ بھی دیا الحمدللہ آپکے وظیفے سے میری بیٹی کی تنہائی ختم ہوگئی ہے اُسکی ایک دو اچھی سہلیاں بھی بن گئی ہیں اور بیٹی موبائل پر بھی اُن سے باتیں بھی کرتی رہتی ہے۔ میں آپکی بے حد ممنون ہوں کہ وظیفے کی بدولت میری بیٹی کی تنہائی ختم ہوگئی وظیفہ ابھی جاری ہے دو، تین رشتے بھی آئے ہیں۔ اچھے رشتے ہیں اُمید ہے بات بن جائے گی قادری صاحب اگر رشتہ طے ہو جاتا ہے تو لوح اور وظیفے کا پھر کیا کروں؟

**جواب۔** اللہ خوش رکھے! بہن میری دُعا ہے کہ آئے ہوئے ان رشتوں میں سے ہی کسی کیساتھ آپکی بیٹی کا رشتہ طے ہو جائے رشتہ طے ہو جانے پر بھی وظیفے کی مدت لازمی پوری کرنے کے بعد لوح کو ٹھنڈا کرا دیجیے گا۔

**حمیرا (راولپنڈی)**

قادری صاحب! میں اپنی بیٹی کے رشتے کیلئے بہت پریشان تھی تعلیم یافتہ اور اچھی شکل وصورت ہونے کے باوجود کہیں رشتہ طے ہوتا ہی نہیں تھا لوگ آتے تھے دیکھتے تھے پسند بھی کرتے تھے مگر پھر خاموشی ہو جاتی تھی سمجھ نہیں آتا تھا کس قسم کی بندش ہے جو رشتہ طے ہوتا ہی نہیں ہے مصالحہ فوڈ میگزین میں آپکے بارے میں پڑھا تو آپ سے رجوع کیا آپ نے لوح نکاح بھیجی تھی آپکی دُعا سے وظیفہ بھی مکمل ہو گیا ہے اور میری بیٹی کا رشتہ بھی طے ہو گیا ہے میرے لئے مزید کیا ہدایت ہے۔

**جواب۔** اللہ خوش رکھے! بہن وظیفے کی صرف ایک تسبیح نکاح ہونے تک جاری رکھیں۔

**شیزا (لاہور)**

انکل! میں نے پسند کی شادی کیلئے آپ سے لوح نکاح منگوا کر وظیفہ پڑھا تھا کہ میرے گھر والے راضی ہو جائیں وظیفہ بھی ختم ہو گیا ہے اور آپکی دُعا سے میری بھی شادی ہوگئی ہے میں آپکی بہت شکر گزار ہوں آپ نے میرا اتنا مشکل مسئلہ حل کیا۔ انکل! میں جوائنٹ فیملی میں رہتی ہوں اَب آپ مجھے کوئی ایسی چیز دے دیں کہ میں ساس سسر سمیت سب کی ہر دلعزیز بن جاؤں۔

**جواب۔** جیتی رہو! بیٹی شادی مبارک ہو۔ ہر دلعزیز بننے کیلئے میں آپکے مبارک پتھر یاقوت پر پڑھائی کر کے دوں گا انگوٹھی بنوا کر پہن لینا۔ پڑھائی والے یاقوت کی انگوٹھی جب تک آپکے ہاتھ میں رہے گی انشاء اللہ تمام سسرالی رشتہ دار آپکے گرویدہ ہو جائیں گے اور آپ سب کی ہر دلعزیز شخصیت بن جائیں گی۔

**بشیر حسین (کراچی)**

قاری صاحب! مجھے 4 ماہ ہوئے آپ سے لوح مشتری لی تھی میری گارمنٹس فیکٹری ہے جو کہ بالکل بند ہونے کے قریب تھی بہت پریشان رہتا تھا کہ آگے کیا ہوگا ایک دوست نے مجھے مشورہ دیا کہ قادری صاحب سے لوح مشتری حاصل کر لو۔ رزق کی کشادگی اور دولت کے حصول کیلئے ان کو لوح مشتری بڑی پر اثر اور تیزی سے اثر دکھاتی ہے میرے دوست نے بھی آپ سے لوح مشتری لی ہوئی تھی قادری صاحب 4 مہینے کے اندر ہی لوح مشتری نے اپنا اثر دکھا دیا میرے تو دن ہی پھر گئے ہیں میری فیکٹری پھر سے اٹھ گئی ہے وہ مشینیں جو بند ہو گئیں تھیں پھر سے چالو ہو گئی ہیں کام اتنا آگیا ہے کہ آرڈر وقت پر پورے نہیں کر پا رہا انشاء اللہ جلد ہی ایک یونٹ اور لگا رہا ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپکو ہمیشہ خوش رکھے اور آپ کے علم میں اضافہ فرمائے۔

**جواب۔** اللہ خوش رکھے! بھائی غریبوں محتاجوں کا خیال رکھو اور مال کی زکوٰۃ ادا کرتے رہو اللہ پاک آپ کے مال میں مزید اضافہ فرمائے گا۔

**مہناز (کوئٹہ)**

قادری صاحب! میری شادی کو چار سال ہو چکے تھے مگر میں اولاد کی نعمت سے محروم تھی بہت سے پیروں فقیروں اور عاملوں سے رجوع کیا کسی نے جادو بتایا تو کسی نے تعویذات کے اثرات اور کسی نے بندش بتائی روحانی علاج بھی کروایا مگر اولاد پھر بھی نہ ہوئی۔ آپ سے رجوع کیا تو آپ نے بتایا کہ کوئی جادو یا بندش وغیرہ نہیں ہے بلکہ نسوانی بیماری اور نسوانی نقص ہے جس کی وجہ سے حمل ٹھہرتا نہیں ہے۔ پھر آپ نے مجھے اس نسوانی بیماری سے نجات کیلئے لوح شفاء اور لوح مریم اور وظیفہ دیا آپکے وظیفہ سے اللہ نے کرم کیا اور میری بیماری ختم ہوگئی ہے اور میں 2 مہینے کے حمل سے ہوں وظیفہ ختم ہونے میں 20 دن باقی ہیں وظیفہ ختم ہونے کے بعد مزید کیا کرنا ہوگا راہنمائی فرما دیں۔

**جواب۔** جیتی رہو! بیٹی جب وظیفہ مکمل ہو جائے تو مجھے Call کر کے مزید راہنمائی حاصل کر لینا۔ اللہ کرم فرمائے گا۔

**زلیخا (میرپورخاص)**

قادری صاحب! میں پسند کی شادی کرنا چاہتی تھی مگر ہماری ذات مختلف ہونے کیوجہ سے ہمارے گھر والے راضی نہیں ہوتے تھے میں نے آپ سے لوح نکاح لیکر وظیفہ پڑھا تو ہمارے گھر والے راضی ہو گئے اور ہماری شادی بھی ہو گئی ہے لوح نکاح کا اب کیا کروں۔

**جواب۔** جیتی رہو! بیٹی دو نفل شکرانے کے ادا کرنے کے بعد لوح کو ٹھنڈا کرا دو۔






**ایس۔ این۔ قادری**

رضویہ مارکیٹ، 86، فرسٹ فلور، ناظم آباد چورنگی، کراچی۔ 74600

رابطے کیلئے موبائل: 0336-2297786، 0333-2105914، 0308-2543444

E-mails: qadrihelpline@yahoo.com, qadrihelpline@hotmail.com

E-mail کرتے وقت اپنے شہر کا نام لازمی لکھیں۔

رابطہ کے اوقات صبح 10 سے شام 7 بجے تک۔




## Fenugreek Parathas

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Whole-wheat flour (sifted) | 1 kg |
| Potatoes (boiled and mashed) | ½ kg |
| Fenugreek (with small leaves) | 6 bunches |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Green chillies (crushed) | 4 |
| Ginger paste | 1 tbsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Lemon juice | 3 tbsp |
| Refined flour (made into paste with water) | 3 tbsp |
| Salt | to taste |
| Clarified butter/oil | for frying + 4 tbsp |

### Method:

- Mix salt in flour; knead with lukewarm water.
- Heat oil in a wok; fry ginger and red chillies; add fenugreek; cook for a few minutes.
- Add potatoes, cumin, green chillies, pepper, lemon juice, turmeric and salt.
- Roll out dough into discs; spread a layer of fenugreek mix on one disc; apply flour paste on the edges; place another disc on top; press edges together and seal.
- Fry parathas from both sides on a hot iron griddle, applying oil on the sides.
- Repeat process to make more parathas; cut into pieces; serve.

## میتھی کے پراٹھے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آٹا (چھنا ہوا) | ایک کلو |
| آلو (اُبلے اور بھرتہ کئے ہوئے) | ½ کلو |
| چھوٹی پتوں والی میتھی | 6 گڈی |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (کُچلی ہوئی) | 4 عدد |
| پسی ہوئی ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| بُھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 3 کھانے کے چمچے |
| میدہ (پانی میں گُھلا ہوا) | 3 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی یا تیل | تلنے کے لئے + 4 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

آٹے میں نمک ڈال کر نیم گرم پانی سے گُوندھ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے ادرک اور لال مرچ بھُونیں اس میں میتھی ملا کر چند منٹ تک پکائیں۔ اس میں آلو، زیرہ، ہری مرچیں، کالی مرچ، لیموں کا رس، ہلدی اور نمک ملا لیں۔ آٹے کی روٹیاں بیل لیں، ایک روٹی پر میتھی کے آمیزے کی تہہ لگائیں، اس کے کناروں پر میدہ لگائیں، اس کے اُوپر دوسری روٹی رکھیں اور کناروں سے دبا دیں۔ پراٹھے کو گرم توے پر تیل لگاتے ہوئے دونوں جانب سے سینک لیں۔ اسی طرح سے دوسرے پراٹھے بھی تیار کر لیں اور ٹکڑے کاٹ کر پیش کر لیں۔






## Dry Beef with Chillies

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut (finely cut) | 1 ½ kg |
| Green chillies (cut lengthwise) | 15 |
| Soya sauce | 1 tsp |
| Cornflour | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| White pepper (crushed) | 1 tsp |
| Sugar | 1 tsp |
| *Chicken cube flour | 1 tsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Garlic (chopped) | 8 cloves |
| Salt | to taste |
| Sesame oil | few drops |
| Oil | 4 tbsp |

### Method:

- Marinate undercut with sugar, black pepper, white pepper, soya sauce, vinegar, garlic, cornflour, chicken cube flour and salt; set aside for 1 hour.
- Heat 3 tbsp oil in a wok; fry beef till dry; remove from flame.
- Heat 1 tbsp oil in a frying pan; fry green chillies and add to wok.
- Add sesame oil; dish out.

★ To make chicken cube flour mix 10 packets of chicken cubes in 2 ½ cups of refined flour; mix with your fingers; refrigerate and use as required.

## ڈرائی بیف وِد چلیز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈر کٹ (باریک کٹا ہوا) | 1½ کلو |
| ہری مرچیں (لمبائی میں کٹی ہوئی) | 15 عدد |
| سویا ساس | ایک چائے کا چمچہ |
| کارن فلور | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| ☆ چکن کیوب ملا میدہ | ایک چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | 8 جوے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تل کا تیل | چند قطرے |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

انڈر کٹ پر چینی، کالی مرچ، سفید مرچ، سویا ساس، سرکہ، لہسن، کارن فلور، چکن کیوب والا میدہ اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں 3 کھانے کے چمچے تیل گرم کریں اور انہیں پانی خشک ہونے تک بُھون کر چولہا بند کر دیں۔ فرائنگ پین میں ایک کھانے کا چمچہ تیل گرم کر کے ہری مرچیں بُھونیں اور انہیں کڑاہی میں شامل کر دیں، اس میں تل کا تیل ملا کر ڈش میں نکال لیں۔

☆ چکن کیوب والا میدہ بنانے کے لئے 2½ پیالی میدے میں 10 پیکٹ چکن کیوب شامل کریں اور ہاتھوں سے مسل کر یکجان کر لیں۔ اس آمیزے کو بنا کر فرج میں رکھ لیں اور حسب ضرورت استعمال کریں۔



Handi

## Reshmi Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | ½ kg |
| Tomato puree | 1 tbsp |
| Green chillies (chopped) | 6 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Almonds (finely cut) | 15 |
| Ginger/garlic paste | ½ tbsp |
| Fresh cream | 300 grams |
| Salt | to taste |
| Butter | 1 tbsp |
| Oil | ½ cup |
| Mixed vegetables (boiled), Tomato ketchup | as accompaniment |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry ginger/garlic; add chicken and salt; cook till dry.
- Add cumin, red chillies, black pepper, green chillies and tomato puree; keep on dum.
- When oil separates, add cream and butter; remove in a dish.
- Add almonds; serve with mixed vegetables and ketchup.

## ریشمی مرغی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| ٹماٹو پیوری | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 6 عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 15 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ½ کھانے کا چمچہ |
| تازہ کریم | 300 گرام |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| اُبلی ہوئی ملی جُلی سبزیاں، ٹماٹو کیچپ | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن ادرک بھونیں، پھر مرغی اور نمک ڈال کر مرغی کا پانی خشک ہونے تک پکالیں۔ اس میں زیرہ، کالی اور لال مرچ، ہری مرچیں اور ٹماٹو پیوری ملا کر دم پر رکھ دیں۔ تیل علیحدہ ہونے لگے تو کریم اور مکھن ملا کر ڈش میں نکالیں۔ مزیدار ریشمی مرغی بادام ڈال کر سبزیوں اور ٹماٹو کیچپ کے ہمراہ پیش کریں۔






## Mince with Chickpeas

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Chickpeas (soaked) | 1 cup |
| Red lentils (soaked) | ½ cup |
| Tomatoes (cubed) | 2 |
| Lemons | 4 |
| Green chillies (finely cut) | 6 |
| Baking soda | 1 pinch |
| Mint, Fresh coriander (finely cut) | 1 bunch each |
| Tamarind pulp | ½ cup |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tbsp |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Boil chickpeas and lentils together in a pot.
- When chickpeas are tender; add soda.
- In a separate pot, cook mince, ginger/garlic, turmeric, tomatoes, red chillies and salt; cook till dry.
- Add oil and juice from 2 lemons; add chickpeas; bring to boil.
- Add tamarind, cumin and pepper; cook for a few minutes.
- Add mint, ginger, green chillies, coriander and squeeze remaining lemons; keep on dum.

## قیمہ چھولے

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ (مشین کا پسا ہوا) | ½ کلو |
| کابلی چنے (بھیگے ہوئے) | ایک پیالی |
| لال مسور کی دال (بھیگی ہوئی) | ½ پیالی |
| ٹماٹر (چوکور کٹے ہوئے) | 2 عدد |
| لیموں | 4 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 6 عدد |
| میٹھا سوڈا | ایک چٹکی |
| پودینہ، ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ایک ایک گڈی |
| املی کا گودا | ½ پیالی |
| پسی ہوئی ہلدی، | |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک، | |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک ایک کھانے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں چنے اور مسور کی دال کو ایک ساتھ اُبالیں۔ چنے گل جائیں تو میٹھا سوڈا شامل کردیں۔ علیحدہ دیگچی میں قیمہ، لہسن ادرک، ہلدی، ٹماٹر، لال مرچ اور نمک ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں تیل اور 2 لیموں نچوڑ کر بھونیں اور چنے ڈال کر اُبال آنے تک پکائیں۔ اس میں املی کا گودا، زیرہ اور کالی مرچ ملا کر چند منٹ تک پکائیں۔ اس میں پودینہ، ادرک، ہری مرچیں، ہرا دھنیا اور باقی 2 لیموں نچوڑ کر دَم پر رکھ دیں۔






## Mince and Cream Cutlets

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | 1 kg |
| Egg (beaten) | 1 |
| Bread | 2 slices |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Milk (fresh) | ½ kg |
| Fresh coriander (chopped) | ½ bunch |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Refined flour | 3 tbsp |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Butter | 1 tbsp |
| Oil | for frying |

### Method:

- To make sauce, melt butter in a pot; add flour, milk and a little water; fry; remove from flame when thick.
- Add salt to mince; cook till dry; fry.
- Grind mince in a chopper with bread slices.
- Add coriander, green chillies, pepper, prepared sauce and salt.
- Shape into small cutlets; coat first with breadcrumbs, then with egg.
- Heat oil in a frying pan; fry cutlets golden; remove.

## کریم والے قیمے کے کٹلٹس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ایک کلو |
| انڈہ (پھینٹا ہوا) | ایک عدد |
| ڈبل روٹی | 2 سلائس |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| تازہ دودھ | ½ کلو |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ½ گڈی |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| میدہ | 3 کھانے کے چمچے |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

### ترکیب:

ساس بنانے کے لئے دیگچی میں مکھن پگھلائیں' پھر میدہ' دودھ اور تھوڑا سا پانی شامل کر کے بھونیں اور گاڑھا ہونے پر چولہا بند کر دیں۔ قیمے میں نمک ملا کر اسے اپنے ہی پانی میں پکا کر بھون لیں' اسے ڈبل روٹی کے سلائس کے ساتھ چوپر میں پیس لیں۔ اس میں دھنیا' ہری مرچیں' کالی مرچ' تیار ساس اور نمک ملا لیں۔ اس آمیزے کی چھوٹی ٹکیاں بنا لیں۔ انہیں پہلے ڈبل روٹی کے چورے' پھر انڈے میں لپیٹیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور کباب سنہری تل کر نکال لیں۔








## Vegetable Roast

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mixed vegetables (par boiled) | ½ kg |
| Rice (boiled) | 250 grams |
| Lemon juice | 3 tbsp |
| Worcestershire sauce | 2 tbsp |
| White vinegar | 3 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Mustard paste | 1 tsp |
| Mozzarella cheese | 200 grams |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp |
| Fresh coriander (chopped) | for decoration |

### Method:

- Mix all ingredients except cheese in a bowl; remove in a pyrex dish and even out with a spatula.
- Sprinkle cheese and coriander on top; bake in a pre-heated oven at 200° C for 15 minutes; remove.

## سبزیوں کا روسٹ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| ملی جلی سبزیاں (سخت اُبلی ہوئی) | ½ کلو |
| چاول (اُبلے ہوئے) | 250 گرام |
| لیموں کا رس | 3 کھانے کے چمچے |
| وارچسٹر شائر ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 3 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| مسٹرڈ پیسٹ | ایک چائے کا چمچہ |
| موزریلا پنیر | 200 گرام |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں علاوہ پنیر باقی تمام اجزاء ملا کر پائریکس کی ڈش میں ڈالیں اور چمچے کی مدد سے ہموار کر دیں۔ اس پر پنیر اور ہرا دھنیا چھڑک کر پہلے سے گرم اوون میں 200°C پر 15 منٹ تک پکا کر نکال لیں۔

dawat دعوت

## Mutton Salad

### Mutton Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton (boneless) | 300 grams |
| Garlic paste | 2 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Oyster sauce | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Olive oil | 1 tbsp |

### Salad Ingredients:

| | |
|---|---|
| Carrot (finely cut) | 1 |
| Cucumber (finely cut) | 1 |
| Lettuce leaves | 4 |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Spring onion (chopped) | 2 stalks |
| Green chillies | 4 |

### Dressing Ingredients:

| | |
|---|---|
| Garlic (chopped) | 3 cloves |
| Chilli sauce | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Olive oil | 2 tsp |

### Method:

- Cut mutton into strips; mix all mutton ingredients except oil; set aside for a while.
- Heat oil in a frying pan; fry mutton from both sides; remove.
- Mix dressing ingredients and add to salad ingredients in a bowl.
- Layer a serving dish with salad and place mutton in the centre; serve.

## گوشت کا سلاد

### گوشت کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت (بغیر ہڈی) | 300 گرام |
| پسا ہوا لہسن | 2 چائے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| اووسٹر ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | ایک کھانے کا چمچہ |

### سلاد کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| کھیرا (باریک کٹا ہوا) | ایک عدد |
| سلاد پتے | 4 عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 ڈنڈیاں |
| ہری مرچیں | 4 عدد |

### ڈریسنگ کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| لہسن (چوپ کئے ہوئے) | 3 جوے |
| چلی ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 2 چائے کے چمچے |

### ترکیب:

بکرے کے گوشت کی پٹیاں کاٹ لیں۔اس میں علاوہ تیل گوشت کے اجزاء ملا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور گوشت کو دونوں جانب سے تل کر نکال لیں۔ایک پیالے میں ڈریسنگ کے اجزاء ملا کر سلاد کے اجزاء میں ملا دیں۔ سروِنگ ڈش میں سلاد بچھائیں،اس کے درمیان میں گوشت رکھ کر پیش کریں۔




## Moon Samosay

### Dough Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour | ½ kg |
| Salt | to taste |
| Clarified butter | 3 tbsp |

### Mince Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | 300 grams |
| Onion (chopped) | 1 |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Egg (beaten) | 1 |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tbsp+ for frying |
| Lettuce leaves (finely cut) | for garnishing |
| Tomato ketchup | as accompaniment |

### Method:

- Knead dough ingredients with luke warm water and set aside for a little while; roll out into small discs.
- Heat oil in a pot and fry ginger/garlic and mince; add remaining ingredients except egg.
- Fry thoroughly; remove from flame.
- Place little mince on one side of disc and fold; brush egg on edges; fold edges to seal.
- Heat oil in a wok and fry samosay golden; remove.
- Garnish with lettuce leaves; serve with ketchup.

## چاند سموسے

### آٹے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | ½ کلو |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | 3 کھانے کا چمچ |

### قیمے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | 300 گرام |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچ |
| انڈا (پھینٹا ہوا) | ایک عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 کھانے کے چمچ + تلنے کے لئے |
| سلاد پتے (باریک کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |
| ٹماٹو کیچپ | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب

آٹے کے اجزاء نیم گرم پانی سے گوندھ کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ آٹے کی چھوٹی چھوٹی روٹیاں بیل لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے لہسن ادرک اور قیمہ بھونیں۔ اس میں علاوہ انڈا باقی اجزاء ڈال کر اچھی طرح سے بھون کر چولہا بند کر دیں۔ روٹیوں کے ایک جانب تھوڑا تھوڑا قیمہ رکھیں رکھ کر اسے دہرا کر لیں۔ کناروں پر انڈہ لگا کر اسے تھوڑا تھوڑا سا موڑ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے سموسے سنہری تل کر نکالیں۔ مزیدار سموسے سلاد پتے سے سجا کر ٹماٹو کیچپ کے ہمراہ پیش کریں۔




## Dragon Breath Chilli

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince (ground thickly) | 300 grams |
| Kidney beans (boiled) | 300 grams |
| Garlic (chopped) | 1 tbsp |
| Onion (chopped) | 1 |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| White pepper powder | ½ tsp |
| Red chilli paste | 2 tbsp |
| Chilli garlic sauce | ½ cup |
| Tomato puree | 1 cup |
| Spring onions (chopped) | 3 stalks |
| Dried, red round chillies | 7 |
| Capsicum (finely cut) | 1 |
| Green chillies (finely cut) | 5 |
| Beef stock | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Oil | ¼ cup |
| Coriander leaves | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a pot and fry red chillies, capsicum, green chillies, garlic and onion.
- Add mince and fry on high flame; add white pepper, tomato puree, black pepper, red chilli paste, chilli garlic sauce and salt; cook for a few minutes.
- Add stock and beans; cook till beef is tender and of one consistency.
- Add spring onions; remove in a dish.
- Garnish with coriander; serve.

## ڈریگن برتھ چلی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ (ہاتھ کا کٹا ہوا) | 300 گرام |
| لوبیا (اُبلا ہوا) | 300 گرام |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ' پسی ہوئی سفید مرچ | ½' ½ چائے کا چمچہ |
| ریڈ چلی پیسٹ | 2 کھانے کے چمچے |
| چلی گارلک ساس | ½ پیالی |
| ٹماٹو پیوری | ایک پیالی |
| ہری پیاز (چوپ کی ہوئی) | 3 ڈنڈیاں |
| سوکھی گول لال مرچیں | 7 عدد |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 5 عدد |
| گائے کی یخنی | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ¼ پیالی |
| ہرے دھنیے کے پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے لال مرچیں' شملہ مرچ' ہری مرچیں' لہسن اور پیاز بھون لیں۔ اس میں قیمہ ملا کر تیز آنچ پر بھونیں' پھر سفید مرچ' ٹماٹو پیوری' کالی مرچ' ریڈ چلی پیسٹ' چلی گارلک ساس اور نمک ملا کر چند منٹ تک پکائیں' پھر یخنی اور لوبیا ڈال کر قیمہ گلنے اور آمیزہ یکجان ہونے تک پکالیں۔اس میں ہری پیاز ملائیں اور ڈش میں نکالیں اور ہرے دھنیے سے سجادیں۔






## Cheese Cake

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Milk (fresh) | 1 kg |
| Cream cheese | 250 grams |
| Egg whites | 2 |
| Fresh cream | 1 cup |
| China grass (dissolved) | 30 grams |
| Icing sugar | 2 cups |
| Butter (unsalted) | 5 tbsp + for brushing |
| Mixed fruits | for garnishing |

### Method:

- Cook sugar and milk in a pot till sugar dissolves.
- Beat cream, cream cheese, butter and egg whites in a bowl with an electric beater; mix into milk while stirring continuously over low flame.
- Add china grass and beat with an electric beater.
- Brush butter on a springform pan; pour cake batter in it and set aside for a while; freeze.
- Open springform and remove cake; garnish with fruits and serve.

## پنیر کا کیک

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| تازہ دودھ | ایک کلو |
| کریم پنیر | 250 گرام |
| انڈے کی سفیدیاں | 2 عدد |
| تازہ کریم | ایک پیالی |
| چائنا گراس (گھلی ہوئی) | 30 گرام |
| باریک پسی ہوئی چینی | 2 پیالی |
| مکھن (بغیر نمک کا) | 5 کھانے کے چمچے + چکنا کرنے کے لئے |
| ملے جلے پھل | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں دودھ اور چینی ڈال کر چینی حل ہونے تک پکائیں۔ ایک پیالے میں کریم، کریم پنیر، مکھن اور انڈوں کی سفیدی الیکٹرک بیٹر کی مدد سے یکجان کریں۔ اسے چمچہ چلاتے ہوئے دودھ میں شامل کر کے ہلکی آنچ پر پکائیں۔ دودھ میں چائنا گراس ڈال کر بیٹر کی مدد سے یکجان کریں۔ اسپرنگ فوم پین کو مکھن سے چکنا کریں۔ اس میں کیک کا آمیزہ ڈال کر تھوڑی دیر کے لئے چھوڑ دیں، پھر فریزر میں رکھ کر ٹھنڈا کریں۔ اسپرنگ فوم کھول کر کیک نکالیں، اسے پھلوں سے سجا کر پیش کریں۔






# Hyderabadi Red Chicken

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 1 kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Tomato puree | 2 tbsp |
| Onion (fried and ground) | ½ cup |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 2 tsp |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Orange food colour | 1 pinch |
| Whole hot spices | 1 tbsp |
| Curry leaves | 12 |
| Green chillies (finely cut) | 6 |
| Black cumin seeds | 1 tsp |
| Salt | 1 ½ tsp |
| Oil | ½ cup |
| Mint, green chillies | for garnishing |

## Method:

- Marinate chicken with yogurt, tomato puree, onion, ginger/garlic, red chillies, turmeric, black cumin, both hot spices, food colour and salt; set aside for 2 hours.
- Heat oil in a pot; add green chillies, curry leaves and cumin; fry; add chicken and cook till tender.
- Fry chicken; dish out; garnish with mint and green chillies.

# حیدرآبادی لال مرغی

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا گوشت | ایک کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| ٹماٹو پیوری | 2 کھانے کے چمچے |
| پیاز (تلی اور پسی ہوئی) | ½ پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | 2 چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| بھنا اور پسا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |

| | |
|---|---|
| کھانے کا نارنجی رنگ | ایک چٹکی |
| ثابت گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کڑھی پتے | 12 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 6 عدد |
| ثابت کالا زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | 1½ چائے کے چمچے |
| تیل | ½ پیالی |
| پودینہ، ہری مرچیں | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

مرغی کے گوشت پر دہی، ٹماٹو پیوری، پیاز، لہسن ادرک، لال مرچ، ہلدی، کالا زیرہ، گرم مصالحہ، کھانے کا رنگ اور نمک ملا کر 2 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے ہری مرچیں، کڑھی پتے اور سفید زیرہ بھونیں، اس میں مرغی شامل کریں اور گوشت گلنے تک پکائیں۔ مزیدار مرغی بھون کر ڈش میں نکالیں اسے پودینے اور ہری مرچوں سے سجا دیں۔








## Potato and Eggplant Curry

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Eggplant (cubed) | ½ kg |
| Capsicum (cubed) | 1 |
| Onions (fried) | 2 |
| Potatoes (cubed) | 2 |
| Onion (cubed) | 1 cup |
| Tomatoes (blended) | 2 |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Coriander seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Garlic paste | 1 tsp |
| Tamarind pulp | ¼ cup |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ¼ cup |
| Fresh coriander | for sprinkling |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onion golden.
- Add tomatoes, coriander, cumin, red chillies, tamarind, garlic and salt; fry.
- Add capsicum, eggplant, fried onions and potatoes; keep on dum.
- Dish out and garnish with coriander.

## آلو بینگن کی سبزی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بینگن (چوکور کٹے ہوئے) | ½ کلو |
| شملہ مرچ (چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| پیاز (تلی ہوئی) | 2 عدد |
| آلو (چوکور کٹے ہوئے) | 2 عدد |
| پیاز (چوکور کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 عدد |
| بُھنا اور پسا ہوا زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| بُھنا اور پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن | ایک چائے کا چمچہ |
| املی کا گودا | ¼ پیالی |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |
| ہرا دھنیا | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں۔ اس میں ٹماٹر، دھنیا، زیرہ، لال مرچ، املی کا گودا، لہسن اور نمک ڈال کر بُھونیں۔ دیگچی میں شملہ مرچ، بینگن، تلی ہوئی پیاز اور آلو شامل کر کے دَم پر رکھ دیں۔ مزیدار سبزی ڈش میں نکالیں اور ہرا دھنیا چھڑک دیں۔








## Thai Spicy Stir Fried Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | ½ kg |
| Spring onion (finely cut lengthwise) | 1 stalk |
| Capsicum (finely cut lengthwise) | 1 |
| Green chillies (finely cut lengthwise) | 4 |
| White pepper powder | ½ tsp |
| Chilli garlic sauce | 3 tbsp |
| Chicken stock | 1 ½ cups |
| Garlic (chopped) | ½ tsp |
| Tomato ketchup | 2 tbsp |
| Sweet chilli sauce | 2 tbsp |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Soya sauce | 1 tbsp |
| Cornflour (made into paste with water) | 1 tbsp |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | ¼ cup |
| Spring onion, cucumber | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a pot and fry garlic golden.
- Add chicken; cook till colour changes; add all ingredients except cornflour; bring to boil.
- Add cornflour while continuously stirring; dish out when thick.
- Garnish with spring onion and cucumber; serve.

## تھائی اسپائسی اِسٹر فرائیڈ چکن

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| ہری پیاز (لمبائی میں باریک کٹی ہوئی) | ایک ڈنڈی |
| شملہ مرچ (لمبائی میں باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری مرچیں (لمبائی میں باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| چلی گارلک ساس | 3 کھانے کے چمچے |
| مرغی کی یخنی | 1½ پیالی |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ½ چائے کا چمچہ |
| ٹماٹو کیچپ | 2 کھانے کے چمچے |
| سوئٹ چلی ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |
| ہری پیاز، کھیرا | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے لہسن سنہری کریں۔ اس میں مرغی کی بوٹیاں ملا کر رنگ تبدیل ہونے تک پکالیں، پھر علاوہ کارن فلور کے باقی تمام اجزاء شامل کر کے اُبال آنے تک پکائیں۔ اس میں چمچہ چلاتے ہوئے کارن فلور شامل کریں اور گاڑھا ہونے پر ڈش میں نکال لیں۔ اسے کھیرے اور ہری پیاز سے سجا کر پیش کریں۔








## Mutton Tomato Curry

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | ½ kg |
| Tomatoes (chopped) | ½ kg |
| Green chillies (chopped) | 4 |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Red chilli powder | 1 ½ tsp |
| Turmeric powder | ¼ tsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Fresh coriander (chopped) | ½ bunch |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Water | 1 cup |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry mutton with ginger/garlic and cumin.
- Add red chillies, turmeric, tomatoes and salt; fry for a few minutes.
- Add water; cook till meat is tender and oil separates.
- Add coriander, green chillies and hot spices; dish out.

## ٹماٹر گوشت کا سالن

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| ٹماٹر (چوپ کئے ہوئے) | ½ کلو |
| ہری مرچیں (چوپ کئے ہوئے) | 4 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی لال مرچ | ½1 چائے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ½ گڈی |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے گوشت' لہسن ادرک اور زیرہ ڈال کر بھونیں۔ اس میں لال مرچ' ہلدی' ٹماٹر اور نمک ملا کر چند منٹ تک بھونیں' پھر پانی ڈال کر گوشت گلنے اور تیل اُوپر آنے تک پکائیں۔ اس میں ہرا دھنیا' ہری مرچیں اور گرم مصالحہ ڈال کر ڈش میں نکال لیں۔






## Vermicelli Kheer

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Vermicelli (crushed) | ½ cup |
| Milk (fresh) | 1 litre |
| Tapioca (soaked) | 2 tbsp |
| Icing sugar | ¼ cup |
| Cardamom (powdered) | ½ tsp |
| Rose water | 1 tsp |
| Condensed milk | 6 tbsp |
| Almonds, pistachios (finely cut) | ½ cup |

### Method:

- Bring milk to boil in a pot.
- Add tapioca; cook for 10 minutes; add sugar, cardamom and vermicelli; cook till thick.
- Remove from flame; add condensed milk and rose water.
- Dish out; garnish with almonds and pistachios; serve.

## سویّوں کی کھیر

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| سویاں (چورہ کی ہوئی) | 1/2 پیالی |
| تازہ دودھ | ایک لیٹر |
| ثابت دانہ (بھیگا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی چینی | 1/4 پیالی |
| پسی ہوئی الائچی | 1/2 چائے کا چمچہ |
| عرق گلاب | ایک چائے کا چمچہ |
| کنڈینسڈ ملک | 6 کھانے کے چمچے |
| بادام، پستے (باریک کٹے ہوئے) | 1/2 پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں دودھ اُبال لیں۔ اس میں ثابت دانہ ڈال کر 10 منٹ تک پکائیں، پھر چینی، الائچی اور سویاں شامل کر کے گاڑھا ہونے تک پکائیں۔ چولہا بند کر کے اس میں کنڈینسڈ ملک اور عرق گلاب ملا لیں۔ مزیدار کھیر ڈش میں نکالیں اور بادام پستوں سے سجا دیں۔








## Peas Qorma

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Green peas (boiled) | ½ cup |
| Eggs (boiled) | 2 |
| Onion (chopped) | 1 |
| Tomatoes (blended) | 2 |
| Green chillies (finely cut) | 3 |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Coriander powder | 1 tsp |
| Ginger/garlic (chopped) | 1 tbsp |
| Black peppercorns | 1 ½ tsp |
| Cinnamon | 1 stick |
| Cloves | 3 |
| Coconut milk | ½ cup |
| Bay leaves | 2 |
| Salt | to taste |
| Oil | 4 tbsp |
| Fresh coriander leaves | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onion golden.
- Add pepper, cinnamon, cloves and bay leaves; cook till aroma arises.
- Add coriander, turmeric, tomatoes, peas, chillies and salt; fry for a few minutes.
- Add coconut milk; bring to boil.
- Cut eggs into halves; add to pot; keep on dum.
- Garnish with coriander; serve.

## مٹر کا قورمہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مٹر (اُبلے ہوئے) | ½ پیالی |
| انڈے (اُبلے ہوئے) | 2 عدد |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (پسے ہوئے) | 2 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| ثابت کالی مرچیں | 1½ چائے کے چمچے |
| دار چینی | ایک ڈنڈی |
| لونگیں | 3 عدد |
| ناریل کا دودھ | ½ پیالی |
| تیج پتے | 2 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| ہرے دھنیے کے پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں۔ اس میں کالی مرچیں، دار چینی، لونگیں اور تیج پتے ڈال کر خوشبو آنے تک پکائیں۔ اس میں دھنیا، ہلدی، ٹماٹر، مٹر، ہری مرچیں اور نمک ملا کر چند منٹ تک بھونیں۔ اس میں ناریل کا دودھ ملا کر اُبال آنے تک پکائیں۔ انڈے درمیان سے کاٹیں اور دیگچی میں شامل کر کے دَم پر رکھ دیں۔ مزیدار قورمہ ہرے دھنیے سے سجا کر پیش کریں۔








## Masala Noodles

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Rice noodles (boiled) | 2 cups |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Egg | 1 |
| Brown sugar | 1 tbsp |
| Soya sauce | 1 tbsp |
| Hot sauce | 1 tbsp |
| Spring onions (green part only) | 2 stalks |
| Salt | to taste |
| Butter | 2 tbsp |
| Fresh coriander, Lemon (slices) for garnishing | |

### Method:

- Melt butter in a wok; add red chillies and egg and cook while stirring continuously.
- Add all remaining ingredients including noodles; cook for a few minutes; remove in a dish.
- Garnish with coriander and lemon; serve.

## مصالحہ نوڈلز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| چاول کے نوڈلز (اُبلے ہوئے) | 2 پیالی |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| انڈہ | ایک عدد |
| براؤن چینی | ایک کھانے کا چمچہ |
| سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہاٹ ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری پیاز کے پتے (کٹے ہوئے) | 2 ڈنڈیاں |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | 2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا، لیموں (قتلے) سجانے کے لئے | |

### ترکیب:

کڑاہی میں مکھن پگھلا کر اس میں لال مرچ اور انڈہ ڈال کر چمچہ چلاتے ہوئے پکائیں۔ اس میں نوڈلز سمیت تمام اجزاء ڈال کر چند منٹ تک پکائیں اور ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار نوڈلز ہرے دھنیے اور لیموں سے سجا کر پیش کریں۔






## Cucumber and Chicken Noodles

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken tenders/chunks (cooked) | 1 cup |
| Noodles (boiled) | 2 cups |
| Sugar | 1 tsp |
| Ginger (finely cut) | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Soya sauce | ¼ cup |
| Chilli sauce | 2 tbsp |
| Fish sauce | 2 tbsp |
| Peanuts | ¼ cup |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Cucumber (cut thickly) | 1 |
| Spring onions (cut thickly) | 2 |
| Oil | 2 tsp |

### Method:

- Lightly roast peanuts in a frying pan.
- Heat oil in a wok; fry ginger.
- Add chicken tenders/chunks, noodles, chilli sauce, pepper, sugar, vinegar, fish sauce and soya sauce.
- Add cucumber, spring onion and peanuts; dish out.

## کھیرے اور مرغی والے نوڈلز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے تیار ٹینڈرز یا چنکس | ایک پیالی |
| نوڈلز (اُبلے ہوئے) | 2 پیالی |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| سویا ساس | ¼ پیالی |
| چلی ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| فش ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| مونگ پھلی | ¼ پیالی |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کھیرا (موٹا کٹا ہوا) | ایک عدد |
| ہری پیاز (موٹی کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| تیل | 2 چائے کے چمچے |

### ترکیب:

فرائنگ پین میں مونگ پھلی ہلکی سی بھون لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے ادرک بھونیں۔ اس میں مرغی کے ٹینڈر یا چنکس، نوڈلز، چلی ساس، کالی مرچ، چینی، سرکہ، فش ساس اور سویا ساس ملائیں۔ اس میں کھیرا، ہری پیاز اور مونگ پھلی ڈال کر ڈش میں نکال لیں۔






## Pepper Beef with French Beans

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Undercut (finely cut) | 400 grams |
| French beans (cut thickly) | 400 grams |
| Oyster sauce | 2 tbsp |
| Soya sauce | 1 tbsp |
| Cornstarch (made into paste in water) | 1 tbsp |
| Sugar | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 2 tsp |
| Water | ¼ cup |
| Ginger (chopped) | 2 tbsp |
| Spring onion (finely cut) | 1 |
| Salt | to taste |
| Oil | 3 tsp |

### Method:

- Heat oil in a wok; fry ginger and undercut on high flame.
- Add sugar, pepper, soya sauce, oyster sauce and salt; cook.
- Add French beans, cornstarch, spring onion and water; cook for 5 minutes; dish out.

## کالی مرچوں والا گوشت بمعہ فرنچ بینز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈرکٹ (باریک کٹا ہوا) | 400 گرام |
| فرنچ بینز (موٹی کٹی ہوئی) | 400 گرام |
| اویسٹر ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| کارن اسٹارچ (پانی میں گھلا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | 2 چائے کے چمچے |
| پانی | ½ پیالی |
| ادرک (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 3 چائے کے چمچے |

### ترکیب:

کڑاہی میں تیل گرم کر کے ادرک اور گوشت تیز آنچ پر بھونیں۔ اس میں چینی' کالی مرچ' سویا ساس' اویسٹر ساس اور نمک ڈال کر 5 منٹ تک پکائیں۔ اس میں فرنچ بینز' کارن اسٹارچ' ہری پیاز اور پانی ملا کر پکائیں اور ڈش میں نکال لیں۔






## Chicken Noodle Soup

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts | 200 grams |
| Noodles (boiled) | 50 grams |
| Carrot (chopped) | 1 |
| Potato (chopped) | 1 |
| Onion (chopped) | 1 |
| Curry powder | 1 tbsp |
| Chicken stock | 6 cups |
| Hot spices powder | ½ tsp |
| Ginger (finely cut) | 1 tbsp |
| Garlic (chopped) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 2 tbsp |
| Fresh coriander (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Heat oil in a saucepan; fry onion, ginger and garlic golden.
- Add carrot and potato; fry for a few minutes; add curry powder and stock; bring to boil.
- Add chicken, noodles and remaining ingredients; cook till noodles are soft and soup is thick.
- Sprinkle coriander on top; serve.

## چکن نوڈل سوپ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے | 200 گرام |
| نوڈلز (اُبلے ہوئے) | 50 گرام |
| گاجر (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| آلو (چوپ کیئے ہوئے) | ایک عدد |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| کری پاؤڈر | ایک کھانے کا چمچہ |
| مرغی کی یخنی | 6 پیالی |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ½ چائے کا چمچہ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

ساس پین میں تیل گرم کر کے پیاز، ادرک اور لہسن سنہری کریں۔ اس میں گاجر اور آلو ڈال کر چند منٹ تک بھونیں، پھر کری پاؤڈر اور یخنی ڈال کر اُبال آنے تک پکائیں۔ اس میں مرغی، نوڈلز اور باقی تمام اجزاء ڈال کر نوڈلز نرم ہونے اور سوپ گاڑھا ہونے تک پکائیں۔ مزیدار سوپ ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔



Tarka

## Paratha Naan

### Dough Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | 2 cups |
| Yeast | 1 tsp |
| Baking soda | ½ tsp |
| Milk (fresh) | for kneading |
| Salt | ¼ tsp |
| Butter | 2 tbsp |

### Mince Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | 250 grams |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Egg | 1 |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Garlic paste | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Fresh coriander (finely cut) | 4 tbsp |
| Clarified butter | 1 tbsp |
| Green chillies, onion | for decoration |

### Method:

- Knead dough ingredients in flour; set aside for 1 hour.
- Roll out into 2 discs.
- Mix all mince ingredients in a pot except egg; fry thoroughly.
- Brush egg on one disc; spread mince over it and place the other disc on top. Press the edges together.
- Apply egg and clarified butter over naan; bake in a pre-heated oven at 200°C for 20 minutes.
- Cut in pieces and place in a dish; decorate dish with green chillies and onion; serve.

## پراٹھانان

### آٹے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | 2 پیالی |
| خمیر | ایک چائے کا چمچہ |
| بیکنگ سوڈا | ½ چائے کا چمچہ |
| تازہ دودھ | گوندھنے کے لئے |
| نمک | ¼ چائے کا چمچہ |
| مکھن | 2 کھانے کے چمچے |

### قیمے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | 250 گرام |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| انڈا | ایک عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| پسا ہوا لہسن | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | 4 کھانے کے چمچے |
| گھی | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں، پیاز | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

میدے میں آٹے کے اجزاء ملا کر گوندھیں اور اسے ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ اس آٹے کی 2 روٹیاں بیل لیں۔ دیگچی میں علاوہ انڈا قیمے کے اجزاء ڈال کر اچھی طرح بھون لیں۔ ایک روٹی پر برش کی مدد سے انڈا لگائیں، پھر قیمہ پھیلا کر دوسری روٹی رکھ دیں۔ روٹی کو کناروں سے دبا دیں۔ اس پر انڈا اور گھی لگا کر بیکنگ ٹرے پر رکھیں۔ اسے پہلے سے گرم اوون میں 200°C پر 20 منٹ تک پکا لیں۔ مزیدار نان ٹکڑوں میں کاٹ کر ڈش میں رکھیں اور ڈش کو ہری مرچوں اور پیاز سے سجا دیں۔





# Tarka

## Pepper Cumin Chicken

### Chicken Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken (boneless) | ½ kg |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Garlic paste | 1 tsp |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | for frying |

### Masala Ingredients

| | |
|---|---|
| Onion (chopped) | 1 |
| Curry leaves | 6 |
| Fresh coriander (finely cut) | ¼ bunch |
| Tomato ketchup | ½ cup |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Cumin powder | 2 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | ½ cup |
| Curry leaves, Tomato | for decoration |
| Fresh coriander | for garnishing |

### Method:

- Marinate chicken with its ingredients; set aside for a while.
- Heat oil in a wok; fry chicken golden; remove.
- Heat oil in a separate wok and fry onion golden; add remaining masala ingredients; cook for 1 minute.
- Add chicken and mix well; remove in a dish and garnish with coriander.
- Decorate dish with curry leaves and tomato; serve.

## پیپر زیرہ چکن

### مرغی کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا گوشت | ½ کلو |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

### مصالحے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| کڑھی پتے | 6 عدد |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ¼ گڈی |
| ٹماٹو کیچپ | ½ پیالی |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا سفید زیرہ | 2 چائے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| کڑھی پتے، ٹماٹر، ہرا دھنیا | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

مرغی پر اس کے اجزاء لگا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور مرغی کا گوشت سنہری تل کر نکال لیں۔ ایک علیحدہ کڑاہی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کر لیں۔ اس میں مصالحے کے باقی اجزاء ڈال کر ایک منٹ پکائیں' پھر مرغی شامل کر کے اچھی طرح سے ملائیں۔ اسے ڈش میں نکال کر ہرے دھنئے سے سجا دیں۔ ڈش کی سجاوٹ کڑھی پتے اور ٹماٹر سے کریں۔

